(جدید سکیم کے مطابق)

# پرائمری ارتھمیٹک

یعنی

# حساب کی نئی کتاب

## حصّہ اوّل و دوم

مصنفہٗ

مسٹر گوکل ناتھ چٹرجی بی۔ اے

و

لالہ تیج رام صاحب ایم۔ اے

جس کو

عالی جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم پنجاب نے
تمام پرائمری سکولوں کی پہلی اور دوسری جماعت
کے واسطے ٹیکسٹ بک مقرر فرمایا

---


لاہور

رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز

ایجوکیشنل پبلشرز

---

۱۹۱۹ء





تعداد جلد ۸۰۰۰ دفعہ ۱ قیمت فی جلد ۶/۵ پائی

# پرائمری ارتھمیٹک

## فہرستِ مضامین حصۂ اوّل
### پہلی جماعت کے واسطے

# فہرستِ مضامین حصّۂ دُوم
## دُوسری جماعت کے واسطے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک | ۱ | چھ | ۶ |
| دو | ۲ | سات | ۷ |
| تین | ۳ | آٹھ | ۸ |
| چار | ۴ | نو | ۹ |
| پانچ | ۵ | دس | ۱۰ |

# ایک سے دس تک گنتی



ایک گولی ۱ گولی

ایک آم ۱ آم



ایک لڑکا ۱ لڑکا



ایک طوطا ۱ طوطا



دو گولیاں ۲ گولیاں



دو آم ۲ آم



دو لڑکے ۲ لڑکے



دو طوطے ۲ طوطے

# زبانی سوالات



۱ اِس رکابی میں کے آم ہیں؟



۲ یہ کتنے بیل ہیں؟

۳ تمہارے کے پاؤں ہیں؟

۴ تمہارے کتنے ہاتھ ہیں؟

۵ تمہارے کتنے کان ہیں؟

۶ تمہاری کتنی آنکھیں ہیں؟

۷ بیل کے کتنے سینگ ہیں؟

۸ یہ کتنی گولیاں ہیں؟

● ●



۹ اس مرغ کی کتنی ٹانگیں ہیں؟

۱۰ یہ کتنے خانے ہیں؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| تین گولیاں |  | ۳ | گولیاں |
| تین آم |  | ۳ | آم |
| تین لڑکے |  | ۳ | لڑکے |
| تین گھوڑے |  | ۳ | گھوڑے |
| چار گولیاں |  | ۴ | گولیاں |
| چار آم |  | ۴ | آم |
| چار لڑکے |  | ۴ | لڑکے |
| چار گھوڑے |  | ۴ | گھوڑے |

# زبانی سوالات



۱ یہ کتنی بلیاں ہیں ؟



۲ یہ کے ٹوپیاں ہیں ؟



۳ یہ کے خانے ہیں ؟



۴ گھوڑے کی کتنی ٹانگیں ہوتی ہیں ؟



۵ اُونٹ کی کتنی ٹانگیں ہوتی ہیں ؟

۶ یہ کتنے کیلے ہیں ؟

۷ دو لڑکوں کے کتنے ہاتھ ؟

۸ دو لڑکوں کے کتنے کان ؟

۹ دو لڑکوں کے کتنے پیر ؟

۱۰ کُتّے کی ایک ٹانگ ٹوٹ گئی - کتنی باقی رہیں ؟

پانچ گولیاں



٥ گولیاں

پانچ لڑکے



٥ لڑکے

پانچ گھوڑے



٥ گھوڑے

---

چھ گولیاں



٦ گولیاں

چھ لڑکے



٦ لڑکے

چھ گھوڑے



٦ گھوڑے

# زبانی سوالات



۱ تمہارے دائیں ہاتھ میں کتنی اُنگلیاں ؟

۲ تمہارے بائیں ہاتھ میں کتنی اُنگلیاں ؟



۳ اِس پیڑ پر کتنے پرندے ؟



۴ یہ کے قلم ہیں ؟



۵ یہ کے خانے ہیں ؟



۶ یہ کے خانے ہیں ؟



۷ یہ کے لکیریں ہیں ؟

۸ تین لڑکوں کے کتنے ہاتھ ؟

۹ ایک سے پانچ تک گنو +

۱۰ ایک سے چھ تک گنو +

سات گولیاں  ۷ گولیاں

سات لڑکے  ۷ لڑکے

سات گھوڑے  ۷ گھوڑے

---

آٹھ گولیاں  ۸ گولیاں

آٹھ ٹوپیاں  ۸ ٹوپیاں

آٹھ تیلیاں  ۸ تیلیاں

# زبانی سوالات



۱ یہ کے پتّے ہیں ؟



۲ یہ کے گیندیں ہیں ؟



۳ یہ کتنے خانے ہیں ؟



۴ یہ کتنے خانے ہیں ؟



۵ اس تاش کے پتّے پر کتنے نشان ہیں ؟



۶ دو اُونٹوں کے کتنے پیر ؟

۷ ایک سے سات تک گنو ۔

۸ دو سے آٹھ تک گنو ۔

نَو گولیاں



۹ گولیاں

نَو چُوہے ۹ چُوہے

نَو لکیریں ۹ لکیریں

---

دس گولیاں ۱۰ گولیاں

دس چُوہے ۱۰ چُوہے

دس لکیریں ۱۰ لکیریں

# زبانی سوالات

۱ ۹ قدم چلو ۔

۲ ۱۰ قدم چلو ۔

۳ یہ کتنے پن ہیں ؟

۴ تمہارے دونو ہاتھوں میں کتنی اُنگلیاں ہیں ؟



۵ اس تاش کے پتّے پر کتنے نشان ہیں؟

۶ ایک سے ۹ تک گنو

۷ ۳ سے ۱۰ تک گنو

۸ آٹھ گولیوں میں دو گولیاں ملاؤ۔ کتنی ہوئیں ؟

۹ چھ گولیوں میں تین گولیاں ملاؤ۔ کتنی ہوئیں ؟

۱ ، ۲ ، ۳ ، ۴ ، ۵ ، ۶ ، ۷ ،
۸ ، ۹ کو ہندسے کہتے ہیں +

اِس نشان ۰ کو صِفر کہتے ہیں +

دس کو یُوں ۱۰ لکھتے ہیں۔ یعنی جب ۱ کے دائیں طرف ۰ لکھتے ہیں تو ۱۰ (دس) ہو جاتا ہے +

اب مُدرّس کو چاہیئے۔ کہ کُچھ گولیاں (تعداد ہمیشہ ۱۰ سے کم ہو) مثلاً ۳ گولیاں طلبا کے سامنے رکھّے۔ اَور پھر اِن میں ۲ یا ۳ یا ۴ یا ۵ یا ۶ گولیاں مِلا کر پُوچھے کہ کُل کِتنی گولیاں ہُوئیں۔ اِس طرح عددوں کو جوڑنا سِکھائے۔ مگر جوڑ ہمیشہ دس یا دس سے کم ہو +

اِسی طرح چند گولیاں (تعداد ہمیشہ ۱۰ سے کم ہو) مثلاً ۷ گولیاں طلبا کے سامنے

رکھے۔ اور اُن میں سے ۲ یا ۳ یا ۴ وغیرہ گولیاں نکال کر پوچھے۔کہ اب کتنی باقی رہ گئیں۔اِس طرح بڑے عدد میں سے چھوٹے عدد کو گھٹانا سکھائے ؂

## زبانی سوالات

۱ تمہارے پاس ۱ آم ہے۔ اگر مَیں ۱ آم اَور دے دُوں۔ تو کُل کے ہو جائینگے ؟

۲ گوکل کے پاس ۲ پیسے ہیں۔اُس کے باپ نے اُسے ۲ پیسے اَور دئے۔کُل کتنے ہُوئے؟

۳ ایک درخت پر ۴ کبُوتر بیٹھے تھے۔ ۲ اَور آن بیٹھے۔کُل کتنے ہُوئے ؟

۴ یہ تین کُتّے ہیں۔ اِن کے پاس تین کتّے اَور آ گئے۔کُل کتنے ہُوئے ؟

۵ یہ چار کتابیں ہیں۔ اِن کے ساتھ مَیں نے تین اَور رکھ دِیں۔ کُل کتنی ہُوئیں؟

۶ ایک کِسان نے ۳ بَیل کل خرِیدے تھے اَور ۵ آج خرِیدے ۔ کُل کِتنے ہُوئے ؟

۷ ایک زمیندار نے ۴ گھوڑے کل بیچے تھے اَور ۴ آج بیچے۔ کُل کِتنے بیچے؟

۸ ایک کھیت میں ۵ لڑکے اَور دُوسرے کھیت میں ۵ لڑکے۔ کُل کِتنے ہُوئے؟

۹ دو گھوڑوں کی کِتنی ٹانگیں ہوتی ہَیں؟

۱۰ ایک طشتری میں ۶ سیب ہَیں اَور دُوسری میں ۳۔ کُل کِتنے ہُوئے ؟

۱۱ ایک ڈِبیا میں ۴ پَیسے اَور دُوسری میں ۵ پَیسے۔ کُل کِتنے ہُوئے ؟

۱۲ ایک دُکاندار نے ۷ سیر آٹا صُبح کو

بیچا اور ۳ سیر شام کو۔ کُل کتنا بیچا؟

۱۳ ایک لڑکے نے ۲ لڈو صُبح کو۔ ۲ دوپہر کو اور ۲ شام کو کھائے۔ کُل کتنے کھائے؟

۱۴ ایک لڑکے کو سوموار کو ۱ پیسہ۔ منگل کو ۲ پیسے اور بُدھ کو ۳ پیسے ملے۔ کُل پیسے کتنے ملے؟

۱۵ ایک گھر میں ۱ لڑکی۔ دُوسرے میں ۳ لڑکیاں۔ تیسرے میں ۵ لڑکیاں ہیں۔ کُل کتنی ہوئیں؟

۱۶ ایک گھر میں ۳ لڑکے۔ دُوسرے میں ۵ لڑکے اور تیسرے میں ۲ لڑکے ہیں۔ کُل کتنے ہوئے؟

۱۷ ۳ لڑکوں میں سے ہر ایک کو تین تین پیسے ملے۔ کُل کتنے پیسے ملے؟

۱۸ موہن کے پاس ۶ پیسے ہیں۔ اور سوہن

کے پاس موہن سے ۴ زیادہ ہیں۔سوہن
کے پاس کتنے پیسے ہیں ؟

۱۹ ایک لڑکے کو ہر روز ۴ پیسے ملتے
ہیں۔ دو دن میں کتنے ملیں گے ؟

۲۰ ایک لڑکی ہر روز ۲ روٹیاں کھاتی
ہے۔ ۳ روز میں کے روٹیاں کھائے گی؟

## زبانی سوالات

۱ ۲ کبوتر تھے۔ایک اُڑ گیا۔کتنے رہ گئے ؟

۲ ایک شاخ پر ۶ پتّے تھے۔ ۲ گر پڑے۔
کتنے رہ گئے ؟

۳ ۸ سیب تھے۔۲ کھا لئے۔ کتنے رہ گئے؟

۴ ۵ گائیں تھیں۔ ۲ بیچ دیں۔کتنی رہ گئیں؟

۵ ۹ ٹٹّو تھے۔ ۲ مر گئے۔ کتنے رہ گئے ؟

۶ بھائی کے پاس ۵ انار تھے۔ ۳ بہن کو

دے دِئے۔ کِتنے رہ گئے؟

۷ ایک لڑکی کے پاس ۹ سُوئیاں تھیں۔ ۳ گُم ہو گئیں۔ کِتنی رہ گئیں؟

۸ ایک لڑکے کے پاس ۱۰ قلم تھے۔ ۳ ٹُوٹ گئے۔ کِتنے رہ گئے؟

۹ ایک لڑکی کے پاس ۹ پَیسے تھے۔ ۴ پَیسے کے انار مول لئے۔ کَے پَیسے باقی رہے؟

۱۰ ایک کھیت میں ۷ درخت تھے۔ آندھی سے ۳ گِر پڑے۔ کِتنے کھڑے رہے؟

۱۱ ایک بُڑھیا کے پاس ۱۰ روٹیاں تھیں ۴ کھا لیں۔ کِتنی رہ گئیں؟

۱۲ کھیل کے میدان میں ۱۰ لڑکے تھے۔ ۵ چلے گئے۔ کِتنے رہ گئے؟

۱۳ ایک زمیندار کے پاس ۱۰ گائیں تھیں۔

۷ بیچ دیں - کتنی رہ گئیں ؟

۱۴ ایک ٹوکری میں ۱۰ رنگترے تھے - میں نے پہلے ۳ پھر ۶ نکال لئے - کتنے باقی رہے ؟

۱۵ ۱۰ آم ہیں - جن میں سے ۶ خراب ہیں - اچھّے کتنے ہیں ؟

۱۶ شکُنتلا کے بٹوے میں ۱۰ پیسے تھے - اُس نے ۴ چھوٹے بھائی کو اور ۶ چھوٹی بہن کو دے دِئے - کتنے پیسے باقی رہے ؟

۱۷ میری ایک جیب میں ۵ پیسے ہیں - اور دُوسری میں ۳ پیسے - میں نے فقیر کو ۸ پیسے دِئے - باقی کتنے پیسے رہ گئے ؟

۱۸ ایک ڈبیا میں ۹ دیا سلائیاں تھیں -

۳ ایک روز جلائیں اور ۳ دُوسرے روز۔ کتنی باقی رہ گئیں ؟

۱۹ ایک طشتری میں ۸ جلیبیاں تھیں۔ ۳ میں نے اور ۴ تم نے کھا لیں۔ کتنی باقی رہیں ؟

۲۰ ایک شخص کے پاس ۱۰ پیسے تھے۔ اُس نے اپنے دو بیٹوں کو تین تین پیسے دئے۔ کتنے پیسے باقی رہے ؟

---

# گیارہ سے بیس تک گنتی



| ۱۰ اور ۱ | گیارہ | ۱۱ |
|---|---|---|



| ۱۰ اور ۲ | بارہ | ۱۲ |
|---|---|---|



| ۱۰ اور ۳ | تیرہ | ۱۳ |
|---|---|---|



| ۱۰ اور ۴ | چودہ | ۱۴ |
|---|---|---|



۱۰ آور ۵ پندرہ ۱۵



۱۰ آور ۶ سولہ ۱۶



۱۰ آور ۷ سترہ ۱۷



۱۰ آور ۸ اٹھارہ ۱۸



۱۰ آور ۹ اُنیس ۱۹



۱۰ اور ۱۰ بیس ۲۰

اسی طرح گولیوں کے ذریعے سو تک گنتی سکھاؤ +

یہ بھی بتاؤ۔کہ ایک اکیلی چیز کو اکائی کہتے ہیں۔ مثلاً ایک پنسل + اور دس چیزوں کی ایک دہائی ہوتی ہے۔ مثلاً دس پنسلوں کا ایک مٹھا +



دہائی



اکائی

لکھنے میں اکائی دائیں طرف اور دہائی بائیں طرف ہوتی ہے۔مثلاً ۱۲ میں ۲ اکائیاں اور ۱ دہائی ہے +

# زبانی سوالات



۱ اِس مالا میں کتنے منکے ہیں؟

۲ دس سے بیس تک گنو۔



۳ اِن خانوں کو گنو۔

۴ یہ کتنے پن ہیں؟

۵ دس گولیوں میں پانچ گولیاں اور ملائیں۔ کُل کتنی ہوئیں؟

۶ ۳ قلم، ۷ قلم اور ۲ قلم۔ کُل کتنے؟

۷ ۵ قلم، ۵ قلم، ۳ قلم۔ کُل کتنے؟

۸ ۶ کتابیں، ۴ کتابیں، ۸ کتابیں۔ کُل کتنی؟

۹ ۴ لڑکے، ۲ لڑکے، ۵ لڑکے۔ کُل کتنے؟

۱۰ ۴ ٹوپیاں، ۴ ٹوپیاں، ۷ ٹوپیاں۔ کُل کتنی؟

۱۱ ۳ لڑکیاں ، ۵ لڑکیاں ، ۶ لڑکیاں۔ کُل کتنی ؟

۱۲ ۱۰ سیب ، ۵ سیب ، ۲ سیب۔ کُل کتنے ؟

۱۳ ۵ بلّیاں ، ۶ بلّیاں ، ۹ بلّیاں۔ کُل کتنی ؟

۱۴ میری ایک جیب میں ۶ روپے۔ دُوسری جیب میں ۱۰ روپے۔ بتاؤ۔ میرے پاس کُل کتنے روپے ہیں ؟

۱۵ ایک زمیندار کے پاس ۱۰ بیل ہیں۔ ۱۰ اَور خرید لئے۔ کُل کتنے ہو گئے ؟

۱۶ ایک ٹوکری میں ۱۵ سیب تھے۔ ۱۵ اَور ڈال دِئے۔ کُل کتنے ہُوئے ؟

۱۷ بھگوتی کے پاس ۹ سُوئیاں اَور دمینتی کے پاس ۷ سُوئیاں۔ کُل سُوئیاں کتنی ہُوئیں ؟

۱۸ میرے پاس ۱۱ گھوڑے ہیں - ۷ اور خرید لیئے - کُل کتنے ہوئے ؟

۱۹ ۸ اخروٹ سُندر کو دیئے - اور ۱۰ اخروٹ مہندر کو - کُل کتنے دیئے ؟

۲۰ ایک لڑکی کے پاس ۸ کھلونے ہیں - دُوسری کے پاس ۷ اور تیسری کے پاس ۳ - کُل کتنے ہوئے ؟

## زبانی سوالات

۱ میرے پاس ۱۲ پیسے تھے - ۲ میں نے ایک فقیر کو دیئے - کتنے رہ گئے ؟

۲ میرے پاس ۱۳ پنسلیں تھیں - ۳ میں نے ایک لڑکے کو دے دیں - کتنی رہ گئیں ؟

۳ ایک زمیندار کے پاس ۱۵ بھینسیں

تھیں۔ ۵ بیچ ڈالیں۔ کتنی رہ گئیں؟

۴ میرے پاس ۱۸ تصویریں تھیں۔ ۸ ٹوٹ گئیں۔ کتنی رہ گئیں؟

۵ ۱۵ اخروٹ ہیں۔ ۶ نکال لئے۔ باقی کتنے رہے؟

۶ ۱۳ ہاتھی ہیں۔ ۴ الگ کر دئے۔ باقی کتنے رہے؟

۷ ۱۳ بلّیاں تھیں۔ ۲ بھاگ گئیں۔ باقی کتنی رہیں؟

۸ ایک پیڑ پر ۱۴ پرندے بیٹھے تھے۔ ۱۰ اُڑ گئے۔ کتنے رہ گئے؟

۹ ایک لڑکی کے پاس ۱۶ پیسے تھے۔ ۷ کے انار مول لے لئے۔ کتنے پیسے بچے؟

۱۰ ۱۷ سلیٹیں تھیں۔ ۸ ٹوٹ گئیں۔ کتنی باقی رہیں؟

۱۱ ۲۰ گھڑے تھے۔ ۷ ٹوٹ گئے۔ کتنے باقی رہے؟

۱۲ ۱۹ روپے تھے۔ ۱۳ خرچ ہو گئے۔ کتنے باقی رہے؟

۱۳ ۱۸ پیڑ تھے۔ ۵ کاٹ ڈالے۔ کتنے باقی رہ گئے؟

۱۴ ایک بٹوے میں ۲۰ روپے تھے – ۸ نکال لیئے۔ کتنے رہ گئے؟

۱۵ ایک مکان کے ۱۷ دروازے ہیں۔ ۱۰ کھلے ہیں – بند کتنے ہیں؟

۱۶ ۱۴ ڈبل روٹیاں تھیں۔ ۷ بک گئیں۔ کتنی رہ گئیں؟

۱۷ ۱۹ بوٹ تھے۔ ۱۱ بک گئے۔ کتنے رہ گئے؟

۱۸ ایک جماعت میں ۱۹ لڑکیاں داخل ہیں ۵ غیر حاضر ہیں۔ حاضر کتنی ہیں؟

۱۹ درخت پر ۱۸ بندر تھے۔ ۹ نیچے اُتر آئے۔ اُوپر کتنے رہ گئے؟

۲۰ میرے پاس ۱۵ لڈو تھے۔ ۷ میں نے احمد کو دیئے اور ۸ کشن کو۔ باقی کتنے رہے؟

# اِکّیس سے تیس تک

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | اَور | ۱ | اِکّیس | ۲۱ |
| ۲۰ | اَور | ۲ | بائیس | ۲۲ |
| ۲۰ | اَور | ۳ | تیئیس | ۲۳ |
| ۲۰ | اَور | ۴ | چَوبیس | ۲۴ |
| ۲۰ | اَور | ۵ | پچّیس | ۲۵ |
| ۲۰ | اَور | ۶ | چھبّیس | ۲۶ |
| ۲۰ | اَور | ۷ | ستّائیس | ۲۷ |
| ۲۰ | اَور | ۸ | اٹھّائیس | ۲۸ |
| ۲۰ | اَور | ۹ | اُنتیس | ۲۹ |
| ۲۰ | اَور | ۱۰ | تیس | ۳۰ |

# اِکتیس سے چالیس تک

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۰ | اَور | ۱ | اِکتّیس | ۳۱ |
| ۳۰ | اَور | ۲ | بتّیس | ۳۲ |
| ۳۰ | اَور | ۳ | تینتیس | ۳۳ |
| ۳۰ | اَور | ۴ | چوَنتیس | ۳۴ |
| ۳۰ | اَور | ۵ | پَینتیس | ۳۵ |
| ۳۰ | اَور | ۶ | چھتّیس | ۳۶ |
| ۳۰ | اَور | ۷ | سَینتیس | ۳۷ |
| ۳۰ | اَور | ۸ | اڑتیس | ۳۸ |
| ۳۰ | اَور | ۹ | اُنتالیس | ۳۹ |
| ۳۰ | اَور | ۱۰ | چالیس | ۴۰ |

# اِکتالیس سے پچاس تک

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | اَور | ۱ | اِکتالیس | ۴۱ |
| ۴۰ | اَور | ۲ | بیالیس | ۴۲ |
| ۴۰ | اَور | ۳ | تینتالیس | ۴۳ |
| ۴۰ | اَور | ۴ | چوالیس | ۴۴ |
| ۴۰ | اَور | ۵ | پینتالیس | ۴۵ |
| ۴۰ | اَور | ۶ | چھیالیس | ۴۶ |
| ۴۰ | اَور | ۷ | سینتالیس | ۴۷ |
| ۴۰ | اَور | ۸ | اڑتالیس | ۴۸ |
| ۴۰ | اَور | ۹ | اُنچاس | ۴۹ |
| ۴۰ | اَور | ۱۰ | پچاس | ۵۰ |

۲۰ تین قطاروں میں چھ چھ سپاہی کھڑے ہیں۔ کُل سپاہی کتنے ہیں؟

۲۱ ایک مدرسے میں ۵ جماعتیں ہیں۔ ہر جماعت میں ۱۰ لڑکے۔ کُل لڑکے کتنے ہوئے؟

۲۲ ایک سیب کی ۴ پھانکیں۔ ۶ سیبوں کی کئے پھانکیں؟

۲۳ ایک آنے کے چار پیسے۔ ۱۰ آنے کے کتنے پیسے؟

۲۴ ایک روپے کی دو اٹھنیاں۔ ۹ روپے کی کئے اٹھنیاں؟

۲۵ ایک روپے کی چار چونیاں۔ ۵ روپے کی کئے چونیاں؟

۲۶ آٹھ بٹوے۔ ہر بٹوے میں ۸ پیسے۔ کُل کتنے پیسے ہوئے؟

۲۷ ۱۲ گولیاں ہیں۔ تین تین گولیوں

کی کے قطاریں ہیں ؟

۲۸ ۱۸ لڑکے ہیں - چھ چھ لڑکوں کی
کے قطاریں بنیں گی ؟

۲۹ ۸ سیر دُودھ کا ایک روپیہ ۲۴ سیر
دُودھ کے کے روپئے ؟

۳۰ ایک کوٹ کو ۴ گز کپڑا لگتا ہے -
۳۶ گز میں کے کوٹ بنیں گے ؟

۳۱ ۵ سلیٹوں کی قیمت ۱۵ آنے - ایک
سلیٹ کی قیمت بتاؤ +

۳۲ ۸ گیندوں کی قیمت ۵۶ پیسے - ایک
گیند کی قیمت بتاؤ +

۳۳ ۲۴ سیبوں سے آٹھ آٹھ سیبوں کی
کے ڈھیریاں بنیں گی ؟

۳۴ ۷ دن کا ایک ہفتہ - ۲۱ دن کے
کے ہفتے ؟

# اِکّیاون سے ساٹھ تک

٥٠ اور ١ اِکّیاون ٥١

٥٠ اور ٢ باوَن ٥٢

٥٠ اور ٣ ترَیپن ٥٣

٥٠ اور ٤ چوّن ٥٤

٥٠ اور ٥ پچپّن ٥٥

٥٠ اور ٦ چھپّن ٥٦

٥٠ اور ٧ ستّاون ٥٧

٥٠ اور ٨ اٹھّاون ٥٨

٥٠ اور ٩ اُنسٹھ ٥٩

٥٠ اور ١٠ ساٹھ ٦٠

# اِکسٹھ سے ستّر تک

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۶۰ | اَور | ۱ | اِکسٹھ | ۶۱ |
| ۶۰ | اَور | ۲ | باسٹھ | ۶۲ |
| ۶۰ | اَور | ۳ | تریسٹھ | ۶۳ |
| ۶۰ | اَور | ۴ | چونسٹھ | ۶۴ |
| ۶۰ | اَور | ۵ | پیَنسٹھ | ۶۵ |
| ۶۰ | اَور | ۶ | چھیاسٹھ | ۶۶ |
| ۶۰ | اَور | ۷ | سڑسٹھ | ۶۷ |
| ۶۰ | اَور | ۸ | اڑسٹھ | ۶۸ |
| ۶۰ | اَور | ۹ | اُنہتّر | ۶۹ |
| ۶۰ | اَور | ۱۰ | ستّر | ۷۰ |

# اِکہتّر سے اسّی تک

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۰ | اَور | ۱ | اِکہتّر | ۷۱ |
| ۷۰ | اَور | ۲ | بہتّر | ۷۲ |
| ۷۰ | اَور | ۳ | تہتّر | ۷۳ |
| ۷۰ | اَور | ۴ | چوَہتّر | ۷۴ |
| ۷۰ | اَور | ۵ | پچھتّر | ۷۵ |
| ۷۰ | اَور | ۶ | چھہتّر | ۷۶ |
| ۷۰ | اَور | ۷ | ستتّر | ۷۷ |
| ۷۰ | اَور | ۸ | اٹھتّر | ۷۸ |
| ۷۰ | اَور | ۹ | اُناسی | ۷۹ |
| ۷۰ | اَور | ۱۰ | اسّی | ۸۰ |

# اِکیاسی سے نوّے تک

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | اَور | ۱ | اِکیاسی | ۸۱ |
| ۸۰ | اَور | ۲ | بیاسی | ۸۲ |
| ۸۰ | اَور | ۳ | ترّاسی | ۸۳ |
| ۸۰ | اَور | ۴ | چَوراسی | ۸۴ |
| ۸۰ | اَور | ۵ | پچّاسی | ۸۵ |
| ۸۰ | اَور | ۶ | چھیاسی | ۸۶ |
| ۸۰ | اَور | ۷ | ستّاسی | ۸۷ |
| ۸۰ | اَور | ۸ | اٹھاسی | ۸۸ |
| ۸۰ | اَور | ۹ | نوّاسی | ۸۹ |
| ۸۰ | اَور | ۱۰ | نوّے | ۹۰ |

# اِکّیانوے سے سو تک

۹۰ اَور ۱ اِکّیانوے ۹۱

۹۰ اَور ۲ بانوے ۹۲

۹۰ اَور ۳ تِرانوے ۹۳

۹۰ اَور ۴ چَورانوے ۹۴

۹۰ اَور ۵ پچّانوے ۹۵

۹۰ اَور ۶ چھیانوے ۹۶

۹۰ اَور ۷ ستّانوے ۹۷

۹۰ اَور ۸ اٹھّانوے ۹۸

۹۰ اَور ۹ ننّانوے ۹۹

۹۰ اَور ۱۰ سَو ۱۰۰

# سوالات



۱ یہ کُل کتنے خانے ہیں؟



۲ اکّیس سے چالیس تک گنو +

۳ گیارہ سے تیس تک گنو +

۴ ستّر سے پچّانوے تک گنو +

۵ گولیوں کے چوکھٹے پر سو گولیاں گنو +

۶ ۳۰ سے ۲۰ تک پیچھے کی طرف گنو +

۷ ۵۲ سے ۴۲ تک پیچھے کی طرف گنو +

۸ ۲، ۴، ۶، اِس طرح دو دو جوڑ کر ۲۰ تک گنو +

۹ ۳، ۶، ۹، اِس طرح ۳۰ تک گِنو +

۱۰ ۵، ۱۰، ۱۵، اِس طرح ۴۰ تک گِنو +

۱۱ ۱۰، ۲۰، ۳۰، اِس طرح ۱۰۰ تک گِنو +

۱۲ ۳۰ گولیوں میں کِتنی گولیاں مِلائیں۔ کہ ۳۲ گولیاں ہو جائیں؟

۱۳ ۵۰ پنسلوں میں کِتنی پنسلیں مِلائیں۔ کہ ۵۵ پنسلیں ہو جائیں؟

۱۴ ۸۰ اور ۳ مِل کر کِتنے ہوتے ہیں؟

۱۵ ۹۰ اور ۷ مِل کر کِتنے ہوتے ہیں؟

۱۶ ایک کم اسّی کِتنے ہوتے ہیں؟

۱۷ ایک کم نوّے کِتنے ہوتے ہیں؟

۱۸ ایک کم سو کِتنے ہوتے ہیں؟

۱۹ دس کم پچاس کِتنے ہوتے ہیں؟

۲۰ دس کم اسّی کِتنے ہوتے ہیں؟

اِن عددوں کو پڑھو :-

۲۱ ۱۱ ، ۲۱ ، ۱۸ ، ۲۸ ، ۱۶ ٭

۲۲ ۱۵ ، ۲۷ ، ۳۰ ، ۳۹ ، ۳۷ ٭

۲۳ ۴۱ ، ۴۷ ، ۴۹ ، ۵۹ ، ۶۹ ٭

۲۴ ۶۵ ، ۶۸ ، ۷۳ ، ۷۹ ، ۶۷ ٭

۲۵ ۴۴ ، ۵۵ ، ۸۸ ، ۹۹ ، ۷۷ ٭

۲۶ ۲۵ ، ۵۲ ، ۵۷ ، ۷۵ ، ۸۱ ٭

ہندسوں میں لکھو :-

۲۷ اِکّیس - تیئس - پچاس - ستّر ٭

۲۸ بارہ - چوالیس - ستّاون - پچھتّر ٭

۲۹ اُنتالیس - اُنسٹھ - نواسی - ننّانوے ٭

۳۰ تراسی - اُناسی - اُنہتر - اُنتیس ٭

۳۱ اسّی - اِکسٹھ - اِکیاون - بیالیس ٭

۳۲ چھبّیس - چھیاسٹھ - پچّانوے - سَو ٭

۳۳ بتاؤ ۱۲ میں کے اِکائیاں ہیں اور

کے دہائیاں ؟

۳۴ بتاؤ ۳۶ میں کے اِکائیاں ہیں اور کے دہائیاں ؟

۳۵ بتاؤ ۷۷ میں کے اِکائیاں ہیں اور کے دہائیاں ؟

۳۶ بتاؤ ۲۹ میں ۹ سے کیا ظاہر ہوتا ہے ؟

۳۷ بتاؤ ۲۹ میں ۲ سے کیا ظاہر ہوتا ہے ؟

۳۸ ایسا عدد ہندسوں میں لکھو ۔ جس میں ۲ اِکائیاں اور ۵ دہائیاں ہوں ٭

۳۹ ایسا عدد ہندسوں میں لکھو ۔ جس میں ۹ اِکائیاں اور ۸۰ دہائیاں ہوں ٭

۴۰ ایسا عدد ہندسوں میں لکھو ۔ جس میں ۵ اکائیاں اور ۵ دہائیاں ہوں ٭

# دس تک پہاڑے

## دو کا پہاڑہ

| | | |
|---|---|---|
| ● ●<br>ایک ایک گولی دو جگہ | ۲ | ایکن ۲ |
| ●● ●●<br>دو دو گولیاں دو جگہ | ۲ | دُونی ۴ |
| ●●● ●●●<br>تین تین گولیاں دو جگہ | ۲ | تئے ۶ |
| ●● ●●<br>●● ●●<br>چار چار گولیاں دو جگہ | ۲ | چوکے ۸ |

| | | |
|---|---|---|
| پانچ پانچ گولیاں دو جگہ | ۲ | پنجے ۱۰ |
| چھ چھ گولیاں دو جگہ | ۲ | چھکے ۱۲ |
| سات سات گولیاں دو جگہ | ۲ | ستے ۱۴ |
| آٹھ آٹھ گولیاں دو جگہ | ۲ | اٹھے ۱۶ |
| نو نو گولیاں دو جگہ | ۲ | نم ۱۸ |
| دس دس گولیاں دو جگہ | ۲ | دھائے ۲۰ |

# تین کا پہاڑہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک ایک گولی تین جگہ | ۳ | ایکن | ۳ |
| دو دو گولیاں تین جگہ | ۳ | دُونی | ۶ |
| تین تین گولیاں تین جگہ | ۳ | ترئے | ۹ |
| چار چار گولیاں تین جگہ | ۳ | چوکے | ۱۲ |
| پانچ پانچ گولیاں تین جگہ | ۳ | پنجے | ۱۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| چھ چھ گولیاں تین جگہ | ۳ | چھکّے | ۱۸ |
| سات سات گولیاں تین جگہ | ۳ | ستّے | ۲۱ |
| آٹھ آٹھ گولیاں تین جگہ | ۳ | اٹھّے | ۲۴ |
| نَو نَو گولیاں تین جگہ | ۳ | نم | ۲۷ |
| دس دس گولیاں تین جگہ | ۳ | دھائے | ۳۰ |

اسی طرح گولیوں سے ۴، ۵، ۶، ۷،

۸، ۹، ۱۰ کے پہاڑے بناؤ - اور اُن کو خُوب یاد کرو - اب ہم دس تک پہاڑے جدول میں لکھتے ہیں ۔

## پہاڑے

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ایکن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| دُونی | ۲ | ۴ | ۶ | ۸ | ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۶ | ۱۸ | ۲۰ |
| ترئے | ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ |
| چَوکے | ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۲۰ | ۲۴ | ۲۸ | ۳۲ | ۳۶ | ۴۰ |
| پنجے | ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۵ | ۴۰ | ۴۵ | ۵۰ |
| چھکّے | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۲ | ۴۸ | ۵۴ | ۶۰ |
| ستّے | ۷ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۵ | ۴۲ | ۴۹ | ۵۶ | ۶۳ | ۷۰ |
| اٹھّے | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ | ۴۰ | ۴۸ | ۵۶ | ۶۴ | ۷۲ | ۸۰ |
| نم | ۹ | ۱۸ | ۲۷ | ۳۶ | ۴۵ | ۵۴ | ۶۳ | ۷۲ | ۸۱ | ۹۰ |
| دھائی | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ |

# سوالات

بتاؤ۔ کتنے ہوتے ہیں :۔

۱ ۶ پنجے ، ۷ تیئے ، ۸ نم +
۲ ۶ اٹھے ، ۷ پنجے ، ۸ ستے +
۳ ۸ دُونی ، ۴ اٹھے ، ۷ ستے +
۴ ۹ اٹھے ، ۹ نم ، ۱۰ اٹھے +
۵ ۶ چھکے ، ۹ ستے ، ۱۰ دھائے +
۶ ۵ نم ، ۸ اٹھے ، ۴ چوکے +
۷ ۹ چوکے ، ۴ نم ، ۹ دھائے +
۸ ۹ دُونی ، ۲ نم ، ۵ پنجے +
۹ ۷ بیلوں کے کتنے سینگ ؟
۱۰ ۹ لڑکوں کو دو دو سیب دِئے۔ کُل کتنے سیب ہُوئے ؟
۱۱ ۶ لڑکوں کو تین تین قلم دِئے۔

کُل کِتنے قلم ہُوئے ؟

۱۲ ۸ اُونٹوں کی کے ٹانگیں ہوتی ہیں؟

۱۳ ایک آدمی ۴ آنے روز کماتا ہے۔ ۶ دِن میں کے آنے کمائے گا ؟

۱۴ ایک کِتاب کی قیمت ۵ آنے ہے۔ ۵ کِتابوں کی قیمت بتاؤ +

۱۵ ایک شخص ۹ میل ہر روز چلتا ہے۔ ۶ دِن میں کِتنے میل چلے گا ؟

۱۶ ایک گائے ہر روز ۶ سیر دُودھ دیتی ہے۔ ۶ دِن میں کِتنا دُودھ دے گی ؟

۱۷ ۸ نارنگیوں کا دُگنا کیا ہُوا ؟

۱۸ ایک بکری ۷ روپے کو آتی ہے۔ ۷ بکریوں کے دام بتاؤ +

۱۹ ایک روپے کا ۲ سیر نیل آتا ہے۔ ۴ روپے کا کے سیر آئے گا ؟

۳۵ ۵ روپے کی ایک میز۔ ۳۵ روپے
کی کے میزیں؟

۳۶ ایک لڑکا ۳ صفحے روز پڑھتا ہے۔
۳۰ صفحے کتنے دِن میں پڑھے گا؟

۳۷ کاغذ کے ۴ تختے ایک پیسے کو آتے
ہیں۔ ۴۸ تختوں کا مول بتاؤ۔

۳۸ باٹی میں ۱۲ سیر پانی ہے۔ ایک
لوٹے میں ۲ سیر پانی آتا ہے۔ بتاؤ۔
باٹی میں کے لوٹے پانی ہے؟

۳۹ میں نے ۳ لڑکوں کو دو دو سیب
دِئے۔ اور میرے پاس ایک سیب
باقی رہا۔ بتاؤ۔ کُل کتنے سیب تھے؟

۴۰ میں نے دو دو پیسے والے ۸ ٹکٹ
خریدے۔ اور ۴ پیسے میرے پاس باقی رہ
گئے۔ بتاؤ۔ میرے پاس کُل کتنے پیسے تھے؟

۴۱ ایک شخص نے دو لڑکوں کو دو دو اور تین لڑکوں کو تین تین لڈو دیئے۔ کُل کتنے لڈو دیئے؟

۴۲ اگر میں ۵ لڑکوں کو تین تین پیسے دوں۔ تو ایک پیسے کی کسر رہ جاتی ہے۔ بتاؤ۔ میرے پاس کتنے پیسے ہیں؟

۴۳ میں نے ۵ لڑکوں کو دو دو اور ۲ لڑکوں کو پانچ پانچ قلم دیئے۔ بتاؤ۔ کُل کتنے قلم دیئے؟

۴۴ ۶۰ رنگترے تھے۔ ۱۰ لڑکوں کو پانچ پانچ رنگترے دیدیئے۔ باقی کتنے رہے؟

۴۵ ایک مالن کے ٹوکرے میں ۵۰ مُولیاں تھیں۔ ۹ آدمیوں نے پانچ پانچ خرید لیں۔ کتنی باقی رہ گئیں؟

# پرائمری ارتھمیٹک

## حصّہ دوم

# پہلا باب

## لاکھ تک عددوں کا لکھنا اور پڑھنا

۱ تم پہلے پڑھ چکے ہو - کہ اگر دس پنسلیں الگ الگ پڑی ہوں تو اُن میں





سے ہر ایک کو ایک اکائی کہتے ہیں -

لیکن اگر اِن دسوں کو ایک مُٹّھے میں باندھ دیں - تو اس مُٹّھے کا نام ایک دہائی ہے +

اب اگر دس کے دس مُٹّھے لے کر ایک مُٹّھا بنائیں - تو ایک مُٹّھے کا نام سَینکڑا ہوگا +

اسی طرح دس سَینکڑوں کے ایک مُٹّھے کو ہزار کہینگے +

ہزار ہزار کے سَو مُٹّھے بنائیں - تو ایک لاکھ ہوگا +

اِکائی ، دہائی ، سَینکڑے وغیرہ کو اِس طرح لکھتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| اِکائی | ۱ |
| دہائی | ۱۰ |
| سَینکڑا | ۱۰۰ |
| ہزار | ۱۰۰۰ |
| دس ہزار | ۱۰۰۰۰ |
| ایک لاکھ | ۱۰۰۰۰۰ |

---

# دس سینکڑے یا ایک ہزار












۲ جب کسی عدد کو ہندسوں میں لکھتے ہیں۔ تو مرتبے یا درجے داہنی طرف سے بائیں طرف کو لکھے جاتے ہیں۔ سب سے پہلا درجہ اکائی کا ہوتا ہے۔ دوسرا دہائی کا۔ تیسرا سینکڑے کا۔ چوتھا ہزار کا۔ پانچواں دس ہزار کا۔ چھٹا لاکھ کا +

| لاکھ | دس ہزار | ہزار | سینکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |

دیکھو۔ اوپر کے عدد میں اکائی کے درجے پر ۱ ہے۔ دہائی کے درجے پر ۲ سینکڑے کے درجے پر ۳۔ ہزار کے درجے پر ۴۔ دس ہزار کے درجے پر ۵ اور لاکھ کے درجے پر ۶ ہے +

۳ جب کوئی ہندسہ خود اکیلا لکھا ہوا ہو۔ تو وہ اپنی خاص قیمت ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً ۷ پیسے۔ اس سے مراد ہے سات پیسے +

جب کسی ہندسے کے دائیں طرف ایک صفر ہو۔ تو اپنی اصلی قیمت سے دس

گُنی قیمت یا اُتنی ہی دہائیاں ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً ۵۰ روپے۔ یعنی ۵ کے دس گُنے روپے یا ۵ دہائیاں جس کو ۵۰ روپے کہتے ہیں ❖

جب کِسی ہندسے کے پہلے **دو صِفر** ہوں۔ تو اپنی اصلی قیمت سے **سَو گُنی** قیمت یا اُتنے ہی سینکڑے ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً ۵۰۰ روپے۔ اس سے مُراد ہے ۵ کے سَو گُنے روپے یا ۵ سینکڑے۔ یعنی پانسو روپے۔ اِسی طرح سے ۵۰۰۰ سے مُراد ہے پانچ کا ہزار گُنا یعنی پانچ ہزار ❖

۳ اُوپر کے بیان سے ظاہر ہے۔ کہ جب کوئی ہندسہ خود اکیلا لکھا ہُوا ہو۔ تو وُہ اپنی اصلی قیمت رکھتا ہے۔ جب بائیں طرف کو دُوسرے درجے پر ہو۔ تو دس گُنی اکائیاں ظاہر کرتا ہے۔ تیسرے درجے پر ہو۔ تو سَو گُنی۔ چوتھے درجے پر ہو۔ تو ہزار گُنی۔ پانچویں درجے پر

دس ہزار گنی - چھٹے درجے پر لاکھ گنی ❖

۵ مثلاً ہندسہ ۱۰ میں ۱ سے ایک دہائی ظاہر ہوتی ہے - اور صفر سے مراد ہے - کہ اکائی کی جگہ خالی ہے - صفر کے معنی ہیں خالی ❖

۶ جو عدد ہندسوں میں لکھے ہوئے ہوں - الفاظ میں بیان کئے جا سکتے ہیں - اور الفاظ میں لکھے ہوئے عدد ہندسوں میں لکھے جا سکتے ہیں ❖

۶۴ میں ۴ کا ہندسہ اپنی خاص قیمت ظاہر کرتا ہے - اور ۶ سے چھ دہائیاں ظاہر ہوتی ہیں - پس ۶۴ سے چھ دہائیاں اور چار یعنی چونسٹھ مراد ہے ❖

اسی طرح ۳۷۵ میں ۵ اپنی اصلی قیمت ظاہر کرتا ہے - ۷ سے مراد سات دہائی یا ستر اور ۳ سے تین سو مراد ہے - پس ۳۷۵ سے تین سو اور ستر اور ۵ اکائیاں ظاہر ہوتی ہیں - یعنی تین سو پچھتر ❖

۴۳۶۳ سے تین اکائیاں چھ دہائیاں

یا ساٹھ، تین سینکڑے اور چار ہزار
ظاہر ہوتے ہیں - یعنی چار ہزار
تین سو تریسٹھ +

۱۵۷۵۳۲ سے ایک لاکھ ستاون ہزار
پانسو بتیس مراد ہے +

۷ بڑے بڑے عددوں کو آسانی سے پڑھنے
کے واسطے دائیں طرف سے تین ہندسوں
کے بعد ایسا نشان لگا دو (ر) اور بعد
میں ہر دو دو ہندسوں کے بعد یہی
نشان لگاتے جاؤ - پس اوپر کے عدد
کو اس طرح لکھ سکتے ہیں ۱ر۵۷ر۵۳۲
اس میں فوراً ایک ہی دفعہ دیکھنے
سے معلوم ہو جاتا ہے - کہ ۵۳۲ر
سینکڑے اور دہائی اور اکائی کو اور ۵۷ر
ہزار کو اور ۱ لاکھ کو ظاہر کرتا ہے +

۸ واضح ہو - کہ ہر ایک ہندسے کی قیمت
اس کی جگہ پر منحصر ہے - مثلاً ۱۷ ،
۱۷۴ ، ۱۷۸۳ ، ۷۶۲۱ میں ۷ کی قیمت
مختلف ہے - ۱۷ میں ۷ اکائی ظاہر ہوتی

ہیں ۔ ۱۷۴ میں ۷ دہائی یا ستر۔ ۱۷۸۳ میں سات سینکڑے یا سات سو۔ اور ۷۶۲۱ میں سات ہزار - اِس سے ظاہر ہے - کہ ہندسے کی دو قیمتیں ہوتی ہیں- ایک اپنی **ذاتی قیمت** - دُوسری **مقامی قیمت** جو ہندسوں کی قطار میں اُس کی جگہ پر منحصر ہے +

۹ دس سے نیچے کے تمام اعداد الگ الگ ہندسے سے ظاہر کئے جاتے ہیں- اور اُن میں سب سے بڑا ۹ ہے -دس اور سو کے درمیان کے تمام عدد دو ہندسوں سے ظاہر کئے جاتے ہیں- اور اُن میں سب سے بڑا عدد ۹۹ ہے +

اِسی طرح سے سو اور ہزار کے درمیان کے تمام عدد تین ہندسوں سے ظاہر کئے جاتے ہیں - اور علےٰ ہٰذا القیاس +

۱۰ ذیل میں عددوں کو ہندسوں میں لکھنے کی مثالیں دی جاتی ہیں :-

**مثال ۱**- تین سو سترسٹھ کو ہندسوں

میں لکھو۔ اِس میں ۳ سینکڑے، ٦ دہائی اور
۷ اِکائی ہیں۔ پس ۳، ٦، ۷ کو سینکڑے
و دہائی و اِکائی کے درجے پر رکھ کر اِس
طرح لکھ سکتے ہیں ۳٦۷۔

مِثال ۲ - چھپّن ہزار سات سو
تئیس کو ہندسوں میں لکھو۔ یہاں ۵
دس ہزار، ٦ ہزار، ۷ سینکڑے، ۲
دہائی اور ۳ اِکائی ہیں۔ پس ۵، ٦،
۷، ۲، ۳ کو دس ہزار۔ ہزار۔ سینکڑے
دہائی اور اِکائی کے درجے پر رکھ کر
۵٦۷۲۳ لکھا۔

مِثال ۳ - دو سو تین کو ہندسوں میں
لکھو۔ دیکھو۔ یہاں دو سینکڑے ہیں۔
دہائی کوئی نہیں۔ اور تین اِکائی ہیں۔
پس دہائی کے درجے پر صِفر لکھو۔
۲۰۳ جواب ہُوا۔

مِثال ۴ - ایک لاکھ سات ہزار چار
کو ہندسوں میں لکھو۔
دیکھو۔ یہاں ایک لاکھ ہے۔ دس ہزار

کوئی نہیں - سات ہزار ہے - سینکڑا
کوئی نہیں - دہائی کوئی نہیں - چار
اِکائی ہیں - اِس لئے دس ہزار اور
سینکڑے اور دہائی کے درجوں پر صِفر
لگاؤ - پس ۱۰۷۰۰۴ جواب ہُؤا ✦

## سوالات نمبر ۱

لفظوں میں لکھو :-

۱ ۱۸ ، ۱۲۳ ، ۵۱۲ ، ۸۷۶ ، ۶۹۵ ،
۴۹۳ ✦

۲ ۴۰ ، ۲۰۳ ، ۳۰۲ ، ۴۱۰ ، ۸۵۰ ،
۷۰۳ ، ۸۲۱ ، ۹۱۷ ✦

۳ ۴۳ ، ۵۲۸ ، ۷۶۷ ، ۳۰۱ ،
۴۵۲۸ ، ۲۹۳۷ ، ۱۰۲۳ ✦

۴ ۵۰۷ ، ۶۳۰ ، ۹۰۵۷ ، ۶۰۸۵ ،
۶۱۰۵ ، ۷۲۰۳ ، ۷۰۰۳ ✦

۵ ۲۳۱ ، ۵۰۵ ، ۸۰۸ ، ۶۰۵۱ ، ۹۲۰۷ ،
۷۰۰۸ ✦

۶ ۳۴۳ ، ۱۰۰۸ ، ۲۰۰۵ ، ۱۲۲۳۴ ،

۲۱۹۳۶ ، ۷۳۵۶۳ ۔

۷ ۲۳۳۱ ، ۴۹۰۵ ، ۵۰۶۵ ، ۷۰۸۱ ، ۸۰۵۳ ، ۸۰۰۳ ۔

۸ ۳۰۸۱ ، ۴۵۰۴ ، ۶۷۲۳۶ ، ۴۵۹۰۸ ، ۷۳۹۰۳ ، ۸۶۰۰۴ ۔

۹ ۱۱۱ ، ۱۱۱۱ ، ۱۱۰۱ ، ۱۱۰۱۱ ، ۲۲۰۰۲ ، ۳۱۳۱۳۱ ، ۴۱۰۴۰ ۔

۱۰ ۵۰۸۷ ، ۹۲۲۳۱ ، ۸۳۰۳۸ ، ۷۱۱۱۳ ۔

۱۱ ۸۴۳۲۹ ، ۸۰۴۷۶ ، ۷۰۴۹۲ ۔

۱۲ ۱۲۳۴۵۶ ، ۱۵۴۳۲۱ ۔

۱۳ ۱۸۷۰۶۰ ، ۱۰۶۰۵۰ ۔

۱۴ ۱۷۰۰۱۲ ، ۱۰۲۰۳۰ ۔

۱۵ ۱۰۹۹۰۹ ، ۱۰۰۳۰۴ ۔

ذیل کے اعداد میں ۵ کی مقامی قیمت بتاؤ :-

۱۶ ۱۵ ، ۵۱ ، ۵۶۱ ، ۵۴۵۲ ۔

ہندسوں میں لکھو :-

۱۷ تراسی ، اناسی ، ایک سو اکتیس ۔

۱۸ چار سَو چھیاسی ، چار سَو چھ ، سات سَو تیئیس ، چھ سَو دو ، چار سَو اُنسٹھ ، چار سَو نَو ✦

۱۹ بہتّر ، ایک سَو دو ، چھ سَو پچاس ، پانسَو ، دو ہزار دو سَو اٹھائیس ، سات ہزار تیئیس ✦

۲۰ چھ سَو اٹھارہ ، چھ سَو چھ - چھ ہزار چھ سَو چار ، آٹھ ہزار ایک - نَو ہزار نوّے ✦

۲۱ چار ہزار چار سَو پچاس - پانچ ہزار پچاس - پانچ ہزار پانسَو - پچاس ہزار ✦

۲۲ چھ ہزار چار سَو ، ساٹھ ہزار چار سَو چار ، اِکسٹھ ہزار چار ، اسّی ہزار دو ✦

۲۳ تیس ہزار چار سَو تیئیس ، چالیس ہزار پانسَو آٹھ ، ستّر ہزار بیس ✦

۲۴ سات ہزار پانسَو چھ ، گیارہ ہزار ایک ، اکتیس ہزار بیس ، سڑسٹھ ہزار دو سَو تراسی ✦

۲۵ ایک لاکھ اِکتیس ہزار چار سَو چھپّن ،

ایک لاکھ پانچ ہزار سات سو نوٗ +

۲۶ ایک لاکھ چار ہزار چھ سو آٹھ ، ایک لاکھ ایک ہزار دو سو تین +

۲۷ ایک لاکھ ایک ہزار تین ، ایک لاکھ تین سو تین +

۲۸ ایک لاکھ بیالیس ہزار پانچ ، سات لاکھ ایک سو گیارہ +

۲۹ پانچ لاکھ پانسو پانچ ، چھ لاکھ بہتر ہزار دو +

۳۰ چار لاکھ سات سو نوٗ ، تین لاکھ تین +

# دُوسرا باب

## جمع

۱ مِثال۔ ایک لڑکے کے پاس ۵ گولیاں ہَیں۔ دُوسرے کے پاس ۴ گولیاں ہَیں۔ تیسرے کے پاس ۲ گولیاں ہَیں۔ بتاؤ۔ تینوں کے پاس کُل کِتنی گولیاں ہَیں؟



۵
۴
۲
―――
۱۱

عمل۔ ۵ گولیاں اَور ۴ گولیاں مِل کر ۹ گولیاں ہُوئیں۔ ۹ گولیاں۔ اَور ۲ گولیاں مِل کر ۱۱ گولیاں ہوئیں÷
مطلب یہ ہے۔ کہ اگر ۵ گولیوں اَور ۴

گولیوں اور ۲ گولیوں کو ملا دیں۔ تو کل ۱۱ گولیاں ہونگی۔ یعنی عدد ۵، ۴ اور ۲ مل کر ۱۱ ہوتے ہیں ÷

۲ جس عمل سے دو یا زیادہ عددوں کے برابر ایک عدد معلوم کرتے ہیں۔ اسے جمع کہتے ہیں ÷

دو یا زیادہ عددوں کے جمع کرنے سے جو عدد حاصل ہوتا ہے۔ اسے حاصلِ جمع یا مجموعہ کہتے ہیں ÷

نشان + جمع کی علامت ہے۔ اور اسے 'جمع' پڑھتے ہیں۔ ۵ + ۴ کے یہ معنی ہیں۔ کہ ۵ میں ۴ کو جمع کرو ÷

اسی طرح ۵ + ۴ + ۲ کے یہ معنی ہیں۔ کہ ۵ میں ۴ کو جمع کرو۔ اور ان کے حاصلِ جمع میں ۲ جمع کرو ÷

نشان = الفاظ 'برابر ہے' کی جگہ کام آتا ہے۔

مثلاً ۵ + ۴ = ۹ سے یہ مراد ہے۔ کہ ۵ اور ۴ کا مجموعہ ۹ کے برابر ہے ÷

۳ جمع میں مشق حاصل کرنے کے واسطے بہتر ہوگا۔ کہ ذیل کا جمع کا پہاڑہ طلبا چھوٹی چھوٹی چیزوں مثلاً کوڑیوں وغیرہ کے ذریعے خود بنائیں۔ اور اس کو یاد کریں ؎

## جمع کا پہاڑہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ + ۱ = ۲ | ۲ + ۲ = ۴ | ۳ + ۳ = ۶ |
| ۱ + ۲ = ۳ | ۲ + ۳ = ۵ | ۳ + ۴ = ۷ |
| ۱ + ۳ = ۴ | ۲ + ۴ = ۶ | ۳ + ۵ = ۸ |
| ۱ + ۴ = ۵ | ۲ + ۵ = ۷ | ۳ + ۶ = ۹ |
| ۱ + ۵ = ۶ | ۲ + ۶ = ۸ | ۳ + ۷ = ۱۰ |
| ۱ + ۶ = ۷ | ۲ + ۷ = ۹ | ۳ + ۸ = ۱۱ |
| ۱ + ۷ = ۸ | ۲ + ۸ = ۱۰ | ۳ + ۹ = ۱۲ |
| ۱ + ۸ = ۹ | ۲ + ۹ = ۱۱ | |
| ۱ + ۹ = ۱۰ | | |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ + ۴ = ۸ | ۵ + ۵ = ۱۰ | ۶ + ۶ = ۱۲ |
| ۴ + ۵ = ۹ | ۵ + ۶ = ۱۱ | ۶ + ۷ = ۱۳ |
| ۴ + ۶ = ۱۰ | ۵ + ۷ = ۱۲ | ۶ + ۸ = ۱۴ |
| ۴ + ۷ = ۱۱ | ۵ + ۸ = ۱۳ | ۶ + ۹ = ۱۵ |
| ۴ + ۸ = ۱۲ | ۵ + ۹ = ۱۴ | |
| ۴ + ۹ = ۱۳ | | ۹ + ۹ = ۱۸ |
| | ۸ + ۸ = ۱۶ | |
| ۷ + ۷ = ۱۴ | ۸ + ۹ = ۱۷ | |
| ۷ + ۸ = ۱۵ | | |
| ۷ + ۹ = ۱۶ | | |

یہ خیال رہے - کہ بعض دو عددوں
کا مجموعہ جیسے کہ ۸ + ۵ = ۱۳ کے - جو
کہ جمع کے پہاڑے میں چھوڑ دیا گیا ہے
وُہ کسی نہ کسی پہاڑے میں آ گیا
ہے - چونکہ آگے کی جمع کا تمام
عمل پہاڑوں پر منحصر ہے - اس
واسطے یہ اچھی طرح سے یاد ہونے
چاہئیں - کہ طلبا فوراً جواب

دے سکیں ✣ ―

# سوالاتِ نمبر ۲ - زبانی

ذیل کے عددوں میں ہر جوڑے کا مجموعہ بتاؤ:-

**۱** ۱ و ۱، ۳ و ۲، ۵ و ۷، ۴ و ۶، ۱ و
۷، ۲ و ۹، ۴ و ۵، ۶ و ۸، ۲ و ۴
، ۹ و ۷، ۸ و ۸، ۲ و ۶، ۴ و ۱ ،
۳ و ۷، ۵ و ۸، ۳ و ۱، ۶ و ۱، ۴
و ۶، ۸ و ۴، ۵ و ۹، ۳ و ۴، ۲ و
۳، ۸ و ۱، ۱ و ۵، ۳ و ۳، ۱ و ۹ ،
۲ و ۱، ۵ و ۶، ۷ و ۲، ۴ و ۴، ۷ و
۷، ۸ و ۲، ۴ و ۹، ۲ و ۲، ۶ و ۷،
۳ و ۹، ۵ و ۵، ۳ و ۸، ۸ و ۹، ۹ و
۹، ۷ و ۸، ۶ و ۹، ۴ و ۷، ۳ و ۵ : ✣

جمع کرو:-

**۲** ۲ اِکائیاں اور ۴ دہائیاں ✣
**۳** ۳ " اور ۵ " ✣
**۴** ۴ " اور ۶ " ✣

۵ ۵ اِکائیاں اَور ۷ دہائیاں ＋

۶ ۶ 〃 اَور ۸ 〃 ＋

۷ ۷ 〃 اَور ۹ 〃 ＋

۸ ۸ 〃 اَور ۳ 〃 ＋

۹ ۹ 〃 اَور ۷ 〃 ＋

۱۰ ۶ 〃 اَور ۵ 〃 ＋

۱۱ ایک لڑکے کے پاس ۵ آم ہَیں ـ اَور دُوسرے کے پاس ۶ ـ تو دونو کے پاس کِتنے ہَیں ؟

۱۲ ایک لڑکے کے پاس ۸ پَیسے تھے ، ۴ اُس کو اَور دے دِئے ـ تو اُس کے پاس اب کِتنے پَیسے ہَیں ؟

۱۳ ایک کِسان کے پاس ۹ بَیل تھے ، ۴ اُس نے اَور خرِیدے ـ تو کُل کِتنے ہُوئے ؟

۱۴ ایک گاؤں میں تِین تو پکّے کُوئیں ہَیں اَور آٹھ کچّے ـ تو کُل کُوئیں اُس گاؤں میں کِتنے ہَیں ؟

۱۵ جِس کمرے میں تم بَیٹھے ہو ـ اُس میں

کتنے کونے ہیں؟ ایسے دو کمروں میں
کتنے کونے ہونگے؟ اور تین میں کتنے؟

۱۶ میرے ایک ہاتھ میں پانچ پیسے ہیں۔
اور دوسرے میں سات۔ تو کل کتنے
ہیں؟

۱۷ ایک شخص کے ۵ بیٹے اور ۳ بیٹیاں
ہیں۔ تو اس کے کل بچے کتنے ہیں؟

۱۸ ۸ کتابیں تو میرے پاس موجود ہیں۔
اور ۵ گھر چھوڑ آیا ہوں۔ تو میری
کل کتابیں کتنی ہیں؟

۱۹ ایک کمرے میں ۴ دروازے۔ ۳
کھڑکیاں اور دو روشندان ہیں۔ تو
اُن کی کل تعداد کیا ہوئی؟

۲۰ ایک زمیندار کے پاس تین ہل ہیں۔
اور ہر ایک ہل کے لئے دو بیل ہیں۔
تو کل بیل کتنے ہیں؟

۲۱ ایک مدرسے کے احاطے میں سات
درخت تو توت کے ہیں۔ پانچ انار
کے اور دو کیکر کے۔ تو کل درخت

کتنے ہیں؟

# زبانی مشق کا نیا طریقہ

۴ - سیاہ تختے پر دائرہ بنا کر اُس پر ہندسے لکھ دیئے جائیں۔ اور طُلبا کو سامنے کھڑا کر کے ایک سے شروع کر کے ترتیب وار دو دو ہندسے جمع کرواتے جائیں۔




بعد میں کوئی سے دو ہندسے لے کر جمع کروائے جائیں۔ اِس کے بعد کوئی سے تین ہندسے لے کر جمع کروائے جائیں۔

۵ اوّل کے ۹ عددوں میں سے کسی کو اگر ۹ سے بڑے عدد میں جمع کرنا ہو۔ تو پہلے دونو عددوں کی اکائیوں کو جمع کرتے ہیں۔ اور پھر دہائی و سینکڑے وغیرہ کو۔ مثلاً ۲۳ و ۵ کو جمع کرنا ہے؛ ۵

اِکائیاں اور ۳ اِکائیاں ۸ اِکائیاں
ہُوئیں - اور ۲ دہائیاں ہیں - پس دونو
کا مجموعہ ۲۸ ہُوا - یا مختصراً یوں کہتے
ہیں ۵ اور ۳ آٹھ اور بیس ۲۸ *
۳۸ اور ۷ کو جمع کرنا ہے ۷ اِکائیاں
اور ۸ اِکائیاں ۱۵ اِکائیاں ہُوئیں - یعنی
ایک دہائی اور ۵ اِکائیاں - اِس میں
۳ دہائیاں اور جمع کیں - تو ۴ دہائیاں
اور ۵ اِکائیاں ہُوئیں - یعنی ۴۵ یا
مختصراً ۷ اور ۸ پندرہ اور تیس ۴۵ *
فرض کرو - کہ ۹ + ۸ + ۵ + ۳ + ۸ کا
مجموعہ معلوم کرنا ہے - اِس کا عمل
اِس طرح ہے :-

۹ + ۸ = ۱۷ و ۱۷ + ۵ = ۲۲ و ۲۲
+ ۳ = ۲۵ و ۲۵ + ۸ = ۳۳ *

طالب علموں کو اِس عمل میں ایسی مشق
ہونی چاہئے - کہ حاصلِ جمع زبانی دریافت
کر سکیں *

اُوپر کی مثال میں صرف ۹ و ۱۷ و ۲۲

و ۲۵ و ۳۳ کہیں - اس کی مشق اس طرح آسانی سے ہو سکتی ہے - کہ کسی ایک عدد میں متواتر ایک ہی عدد جمع کرایا جائے - مثلاً فرض کرو ۴ سے شروع کریں - اور تین تین زیادہ کرکے ۱۹ حاصل جمع ہو جانے تک جمع کرائیں - تو طلبا کو ذرا آواز سے صرف یہ کہنا چاہئے ۴ و ۷ و ۱۰ و ۱۳ و ۱۶ و ۱۹ ٭ اگر ۲۰ سے شروع کریں - اور تین تین زیادہ کرکے ۴۱ تک جمع کرائیں - تو صرف ۲۰ و ۲۳ و ۲۶ و ۲۹ و ۳۲ و ۳۵ و ۳۸ و ۴۱ کہنا چاہئے ٭

## ۲ دو ہندسوں کے عدد کو کسی عدد میں جمع کرنے کا قاعدہ

قاعدہ - پہلے اکائیوں کو جمع کرو - اور پھر دہائیوں کو ٭ مثلاً ۵۶ میں ۲۵ جمع کرنے ہیں - تو ہم دل میں

اِس طرح کہتے ہیں ۵۰ اور ۵۶ برابر
۶۱ اور ۲۰ برابر ۸۱ ۔

# سوالاتِ نمبر ۳ زبانی

۱ مُندرجۂ ذیل عددوں میں سے ہر جوڑے
کا مجمُوعہ زبانی بتاؤ :-

۴۵ و ۳ ، ۲۳ و ۶ ، ۲۴ و ۶ ،
۳۵ و ۷ ، ۴۸ و ۷ ، ۵۴ و ۸ ، ۶۸
و ۹ ، ۷۷ و ۸ ، ۶۲ و ۹ ، ۲۷ و ۶ ،
۸۴ و ۹ ، ۷۸ و ۵ ، ۳۹ و ۳ ، ۶۲
و ۱۱ ، ۵۴ و ۱۳ ، ۶۳ و ۱۵ ، ۷۲ و
۱۷ ، ۸۷ و ۱۳ ، ۳۵ و ۱۶ ، ۷۸ و ۲۳
، ۵۷ و ۳۶ ، ۹۱ و ۹ ، ۴۳ و ۸ ، ۵۸
و ۲۹ ، ۴۳ و ۳۷ ، ۴۷ و ۶۸ ۔

۲ (۱) ۱ سے شرُوع کرو ، ۲ زِیادہ کرکے
۱۰۱ تک بلند آواز سے گنو ۔
(۲) ۵ سے شرُوع کرو ، ۳ زِیادہ کرکے
۵۶ تک بلند آواز سے گنو ۔
(۳) ۷ سے شرُوع کرو ، ۴ زِیادہ کرکے

۸۷ تک بلند آواز سے گنو ۔

(۴) ۱۲ سے شروع کرو، ۵ زیادہ کرکے
۹۷ تک بلند آواز سے گنو ۔

(۵) ۱۹ سے شروع کرو، ۶ زیادہ کرکے
۱۱۵ تک بلند آواز سے گنو ۔

(۶) ۳۸ سے شروع کرو، ۷ زیادہ کرکے
۱۵۰ تک بلند آواز سے گنو ۔

(۷) ۴۵ سے شروع کرو، ۸ زیادہ کرکے
۱۶۵ تک بلند آواز سے گنو ۔

(۸) ۲۹ سے شروع کرو، ۹ زیادہ کرکے
۲۰۰ تک بلند آواز سے گنو ۔

۳ حاصل جمع بتاؤ :-

۴ + ۵ + ۶ ، ۷ + ۳ + ۸ ، ۸ + ۹ + ۷
+۴ ، ۴ + ۶ + ۷ + ۸ ، ۳ + ۹ + ۸ + ۴،
۷ + ۹ + ۵ + ۶ ، ۴ + ۳ + ۷ + ۶ ، ۸ + ۷
+ ۴ + ۲ ، ۱۱ + ۹ + ۲۰ ، ۲۱ + ۸ + ۱۱ ۔

۴ ایک کسان کے پاس ۲۴ بیل اور ۵ گائیں ہیں - تو کل کتنے مویشی ہیں ۔

۵ ایک ٹوکرے میں ۲۸ سیر گیہوں ہیں - اور

دُوسرے میں ۱۲ سیر ـ تو کُل کِتنے سیر
گیہوں ہَیں *

۶ ۳۵ روپے دے کر میری تھیلی میں ۱۵
روپے باقی رہتے ہَیں ـ تو بتاؤ کُل روپے
میری تھیلی میں کِتنے تھے ؟

۷ ایک زمیندار نے ایک بیل ۷۵ روپے
کو خریدا ـ اور ۱۵ روپے نفع سے کر
اُس کو بیچ ڈالا ـ تو بتاؤ ـ کِتنے کو
بیچا ؟

۸ لاہور سے امرتسر ۳۲ میل ہَے ـ اور
امرتسر سے کرتار پُور ۲۱ میل ـ تو بتاؤ ـ
کہ لاہور سے کرتار پُور کِتنی دُور ہَے ؟

۹ ایک لڑکے کو ۲۱ پیسے اور دُوسرے
کو ۱۵ دے کر میرے بٹُوے میں ۱۰
پیسے باقی رہے ـ تو بتاؤ ـ کُل کِتنے
پیسے تھے ؟

۱۰ اگر میں تم کو ۲۱ پیسے دُوں ـ اور ایک
اور لڑکے کو ۲۵ پیسے ـ اور میرے پاس
کچھ نہ بچے ـ تو بتاؤ ـ میرے پاس

کتنے پیسے تھے ؟

۱۱ ایک مکان میں سب سے نیچے کی منزل میں ۲۴ دروازے - دوسری میں ۲۰ اور تیسری میں ۱۲ ہیں - تو بتاؤ - کُل دروازے کتنے ہیں ؟

۱۲ ایک لڑکے کی عمر اِس وقت ۱۵ برس کی ہے - ۲۳ برس کے بعد اُس کی عمر اتنی ہوگی - جتنی اب اُس کے باپ کی ہے - باپ کی عمر بتاؤ ؞

۱۳ ۳۲ من اناج بیچنے کے بعد ۱۹ من باقی بچا - بتاؤ - کُل اناج کتنا تھا ؟

۱۴ موہن کو ۵ آم دِئے - سوہن کو اِس سے ۲ زیادہ - اور ۳ باقی بچے - آموں کی کُل تعداد بتاؤ ؞

۱۵ ایک تحصیلدار ۴۰ روپئے مہینا کھانے پینے میں - ۲۵ روپئے نوکروں کی تنخواہوں میں - پندرہ روپئے کرایۂ مکان میں خرچ کرکے ۷۰ روپئے مہینا بچاتا ہے - تو بتاؤ - اُس کی ماہواری

آمدنی کیا ہے ؟

۱۰ کچھ بچے چھکڑوں پر سوار ہوکر میلے کو جاتے تھے - ایک چھکڑے پر ۷ لڑکے اور ۸ لڑکیاں - دوسرے پر ۶ لڑکے اور ۷ لڑکیاں اور تیسرے پر ۷ لڑکے اور ۵ لڑکیاں - تو بتاؤ - کُل بچے کتنے تھے ؟ اور لڑکے کتنے تھے ؟

## ۷ - ایک سے زیادہ ہندسوں کے عددوں کا جمع کرنا

مثال ۱ - ایک سوداگر نے ۳۲ بوٹ کزنال سے اور ۴۶ بوٹ کانپور سے منگائے -



بتاؤ - کُل کتنے بوٹ منگائے ؟

| اِکائی | دہائی |
|---|---|
| ۲ | ۳ |
| ۶ | ۴ |
| ۸ | ۷ |

**عمل** - اِن عددوں کو اِس طرح لِکھو۔ کہ اِکائیاں اِکائیوں کے نیچے اور دہائیاں دہائیوں کے نیچے ہوں۔ اور اُن کے نیچے ایک خط کھینچ دو ✣

۲ اِکائیاں اور ۶ اِکائیاں مِل کر ۸ اِکائیاں ہوئیں - اِن کو اِکائیوں کے نیچے لِکھ دِیا ✣

۳ دہائیاں اور ۴ دہائیاں مِل کر ۷ دہائیاں ہوئیں - اِن کو دہائیوں کے نیچے لِکھا ✣

پس حاصِل جمع ۷۸ ہُوا ✣

**مِثال ۲**- ایک جماعت میں ۵۱ لڑکے - اور دُوسری جماعت میں ۲۸ لڑکے ہیں - بتاؤ - دونو جماعتوں میں کُل لڑکے کِتنے ہیں؟

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۱ | ۵ |
| ۲ | ۸ |
| ۳ | ۱۳ |
| | دہائی اکائی |
| | ۱ + ۳ |
| ۴ | ۳ |

عمل - ۵ اکائیاں اور ۸ اکائیاں مل کر ۱۳ اکائیاں ہوئیں - لیکن ۱۳ اکائیوں میں ۳ اکائیاں اور ۱ دہائی ہے - اس لئے ۱ دہائی کو تین دہائیوں میں جمع کیا - تو کُل ۴ دہائیاں ہوئیں
پس حاصل جمع = ۴۳

**مثال ۳** - ۲۳۵ اور ۱۴۶ کو جمع کرو -

| سینکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۲ | ۳ | ۵ |
| ۱ | ۴ | ۶ |
| ۳ | ۷ | ۱۱ |
| ۳ | ۸ | ۱ |

عمل - عددوں کو پہلے کی طرح لکھا -
پہلے اکائیاں جمع کیں - تو ١١ اکائیاں
ہوئیں - ان میں سے ١ دہائی نکلی -
باقی ١ اکائی - اب ایک اکائی کو تو
اکائی کے نیچے لکھا - اور دہائی کو دہائیوں
میں جمع کیا - تو کل ٨ دہائیاں ہوئیں -
ان کو دہائیوں کے درجے پر لکھا -
اب سینکڑوں کو جمع کیا - تو ٣
سینکڑے ہوئے - ان کو سینکڑوں کے
درجے پر لکھا - کل ٣٨١ ہوئے ÷

**مثال ٤** - ٨٧ و ٣٤٧٦ و ٩٣٥ و
٤٣١١ کو جمع کرو :-

```
      ٨٧
    ٣٤٧٦
     ٩٣٥
    ٤٣١١
  ------
    ٨٨٠٩
```

عمل - ٧ اور ٦ تیرہ ، ١٣ اور ٥
اٹھارہ ، ١٨ اور ١ انیس - یعنی ٩

اِکائیاں اَور ۱ دہائی - پس ۹ کو اِکائی کے درجے پر لِکھا- اَور ۱ دہائی کو دہائیوں میں لے جا کر اُن کے ساتھ اِس طرح جمع کیا :-

۱ اَور ۸ نَو ، ۹ اَور ۷ سولہ ، ۱۶ اَور ۳ اُنیس ، ۱۹ اَور ۱ بیس - بیس دہائیاں برابر ہیں ۲ سینکڑوں کے- دہائیوں کی جگہ صِفر لِکھا- اَور ۲ سینکڑوں کو سینکڑوں کے ساتھ جمع کیا +

۲ اَور ۴ چھ ، ۶ اَور ۹ پندرہ ، ۱۵ اَور ۳ اٹھارہ ، ۱۸ سینکڑوں میں ۸ سینکڑے اَور ایک ہزار ہیں-پس ۸ کو سینکڑے کے درجے پر لِکھا - اَور ۱ ہزار کو ہزاروں کے ساتھ جمع کیا +

۱ اَور ۳ چار ، ۴ اَور ۴ آٹھ ، ۸ کو ہزار کے مرتبے پر لِکھا +

پس حاصِلِ جمع ۸۸۰۹ ہُوا +

۸ اُوپر کی حل کی ہُوئی مِثالوں سے عددوں کے جمع کرنے کا یہ قاعِدہ حاصِل ہُوا۔
**قاعِدہ** - عددوں کو ایک دُوسرے کے نیچے اِس طرح لِکھو - کہ اِکائیوں کے نیچے اِکائیاں اور دہائیوں کے نیچے دہائیاں - سینکڑوں کے نیچے سینکڑے ہوں - اِسی طرح ہزار وغیرہ - اِن سب کے نیچے ایک خط کھینچ دو - اوّل اِکائیوں کو جمع کرو - اِن کا مجمُوعہ اگر دہائی سے کم ہو - تو اُس کو اِکائیوں کے نیچے لِکھ دو - اگر دس یا دس سے زیادہ ہو - تو دہائیوں کو علحدہ کر لو - اور دہائیوں میں جمع کر دو - اور اِکائیاں جو باقی بچیں - اُن کو اِکائیوں کے نیچے لِکھ دو - اگر کُچھ نہ بچے - تو اِکائیوں کے نیچے صِفر لِکھ دو - پھر دہائیوں کو جمع کرو - اِن کا مجمُوعہ اگر سینکڑوں تک پُہنچے - تو سینکڑے الگ کر لو - اور جو دہائیاں باقی بچیں - اُن کو دہائیوں کے نیچے لِکھ دو - اگر

